صلعم دیگراند و غیر مبشران حسب وہم یہود و نصاری دیگر پس ما فرقہ اسلام ایمان می آریم بمبشران و
تصدیق میکنیم معجزات ہمین مبشران را ونمی شناسیم ونمی دانیم ما موسی وعیسی غیر مبشر انرا ایمن(؟) جن(؟)
تصدیق داشتہ باشیم با معجزات چنین غیر مبشران بنا برین اعتراض یہود و نصاری بر ما وارد
نمی شود اردو یہہ ایک مسئلہ ہے کہ جسکا جاننا ضروری اور ناگزیری ہے اور وہ یہہ ہے کہ
ہان جب کسی خبر کیواسطے ایک ایسا قرینہ ہووے کہ جو اوس خبر کے صادق ہونے پر دلالت کرے
تو ایسی خبر بہی فائدہ دیتی ہے تصدیق اور علم کا پس ان دونون فرقون یہود اور نصاری کے
پاس اخبار آحاد مین سے کوئی ایسی خبر ہو جو ایسے قرینہ پر مشتمل ہو کہ دلالت کرے اوپر ثبوت معجزون
ان دونون یعنی موسی اور عیسی علیہما السلام کی پس یہہ دونون فرقے ایمان لانے مین اوپران
دونون علیہما السلام کے مواخذہ نہین کیئے جاوینگے کسواسطے کہ خبرین انکی جن سے انہون نے
ان دونون کے معجزون کی نسبت تصدیق حاصل کی ہے ایسے قرینہ پر مشتمل ہین اور جو نہین
یعنی اگر انکی خبرین جو اخبار آحاد کے قبیل اور جنس سے ہین کسی قرینہ مصدقہ پر مشتمل نہین تو بیشک
قابل مواخذہ کے ہوسکتے ہین کہ بدون موجود ہونے کسی مصدقہ قرینہ کے صرف خبر آحاد پر بھروسا
کرکے ایمان لائے اور غیر ثابت معجزونکی صرف اپنے زعم اور پندار پر تصدیق کرلی اور انکا علم اور
تصدیق موثوق اور معتمد نہوا کسی قرینہ مصدقہ پر بلکہ انکے ایمان کی بنا ہوئی اوپر خبر احاد کے جو محتمل
ہوتی ہے صدق اور کذب کے اور کسی قرینہ مصدقہ معقول نے ایسی خبر آحاد کی توثیق اور تصدیق
نہین کی برخلاف فرقہ اہل اسلام کے کہ یہہ ایمان لائے اوپر موسی وعیسی کے بسبب خبر قرآنی کے
اور ایسے ہی انہون نے تصدیق کرلی ان دونون کے معجزونکی قرآن مجید سے پس ایمان انکا
اوپر موسی اور عیسی علیہما السلام کے اور تصدیق انکی نسبت انکے معجزون کے بسبب خبر متواتر یعنی
قرآن مجید کے ہے نہ بسبب اخبار آحاد کے تاکہ محتاج ہون طرف ڈہونڈہنے کسی قرینہ مصدقہ کے
یعنی جب خبر متواتر سے ہمکو انکی نبوت اور معجزون کے صادر ہونے سے خبر حاصل ہوئی تو ہمکو کسی
قرینہ مصدقہ کی جستجو کیطرف حاجت باقی نرہی لیکن ہم ایمان لائے ہین ان دونون علیہما السلام پر
اوس حال مین کہ یہہ دونون موصوف ہون ان صفتون سے جو خبر قرآن مجید مین انکی نسبت ذکر
کیگئی یعنی نسبت عیسی علیہ السلام کے قرآن مجید مین خبر دیگئی کہ وے بشارت دیتے تھے کہ میرے بعد

ایک رسول آویگا جنکا نام احمد ہوگا اور ایسے ہی موسی علیہ السلام نے ہمارے نبی صلعم کی رسالت کی بشارت دی اور اونکی تصدیق اور تابعداری کے باب مین اپنی امت کو تاکید کی پس ایسی صفتون کے ساتھہ موصوفونکے ہم مومن ہین اور اونسے جو معجزے صادر ہوے جیسے کہ عصا کا سانپ بنجانا اور رود نیل کو لکڑی چیر ڈالنا اور بنی اسرائیل کے عبور کے واسطے بارہ راستے بنا دینا اور علی ہذالقیاس دوسرے معجزے جنکو تسعہ آیات کہتے ہین جیسے معجزہ مینڈکون اور جوون اور خون وغیرہ کا کہ قرآن مجید مین انکا ذکر ہے اور ایسے ہی بے باپ کے پیدا ہونا حضرت عیسی علیہ السلام کا حضرت کنواری پاک دامن مریم سے بوساطت روح القدس کے اور زندہ کرنا اونکا مردے کو اور چنگا کرنا اونکا فالج والے اور برص والے کو اور سوانکہا کرنا اونکا مادرزاد اندہے کو اور علی ہذالقیاس دوسرے معجزے اور اون کلمۃ اللہ پاک سے صادر ہوئے ہم بموجب سچے خبر قرآنی کی تصدیق کرتے ہین نہ اون موسی اور عیسی کی جنکو یہود اور نصاری دوسری صفتون سے موصوف گمان کرتے ہین یعنی وہم کرتے ہین کہ ان دونون نے ہمارے رسول اللہ صلعم کی رسالت سے خبر نہین دی بلکہ ہم ایسے موسی اور عیسی اور اونکے معجزونکی تصدیق نہین کرتے اسواسطے ہمارے پاس ایسے موسی اور عیسی کے باب مین کوئی برہان نہین اور برہان بغیر ایمان نہین اور یہہ ایک کلام تہا جو درمیان مین آگیا۔ مترجم کہتا ہے کہ ملخص یہہ ہے کہ بسبب اختلاف صفتون کے موصوف مختلف ہوجاتا ہے جیسے کہ زید کاتب اور رہتا ہے اور زید غیر کاتب اور اسواسطے موسی اور عیسی علیہما السلام جو ہمارے رسول اللہ صلعم کے مبشر ہین اور رہین اور جنکو یہود اور نصرانی غیر مبشر گمان کرتے ہین اور رہین اور ہم مبشر موسی کے اوپر ایمان رکہتے ہین اور ان نبی کے معجزون کی تصدیق کرتے ہین غیر مبشر موسی اور عیسی کو ہم نہین جانتے اون کے معجزونکی تصدیق کیونکر مقصور کسواسطے کہ ہر چیز کی ذات کے جاننے پہ وابستہ ہوتا ہے اوسکے حال کا جاننا اسواسطے نصرانیون اور یہود کا اعتراض ہمپر نہین ہوسکتا ع۔ لی واما اثبات النبوۃ بسائر معجزاتہ غیر القرآن فلما کانت المسئلۃ مما وجب بہا العلم والیقین ولا یکتفی بالظن فلابد من الاعتماد بالاخبار المفیدۃ للعلم خبر الواحد اذا کان محفوفا بالقرینۃ خبر المتواتر وھو اما متواتر لفظا او معنی والا خبر کما اذا اخبر جماعۃ تقبل زید لکن من وجوہ شتی فاخبر احدھم بانہ قتلہ فلان

والآخر بانه قتله الآخر وهكذا فحصل الجزم من خبرهم بمقتولية زيد وان شك فی القاتل وكذا اخبر جماعة بحكايات مختلفة عن شجاعة احد وعن جوده فلاشك انه يحصل العلم بشجاعة وجوده وان شك فی كل واحدة من الحكايات بخصوصها **فارسی** ولیكن ثابت كردن دیگر همه معجزات رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم سوای قرآن مجید بسبب آنچه که مسئله مذکوره موجب علم ویقین ومثمر تصدیق ومنتج اذعان باشد بآن یعنی اخبار آحاد مشتمله بر قرائن مصدقه مثبته تقتضی که مفید علم یقینی میگردد وصرف ظن کافی نمیباشد پس ناگزیرست اخبار مفیده علم را معتمد وموثق بودن یعنی بر قرائن مصدقه تا باشتمال آن ظن را مرتبه یقین بهره شود پس خبر یک کس یا دو کس عدل وامثال آنان هرگاه افاده علم نکنند قابل استدلال وشایان حجت آوردن نمیباشند اما خبر یکه محفوف ومشتمل بود بر قرینه ونیز خبر متواتر خواه متواتر بود باللفظ والمعنی یا متواتر بود صرف از روی معنی همانا مفید علم ومنتج تصدیق شدن میتوانند ومثال اخیر یعنی متواتر صرف از روی معنی همچو خبر دادن جماعتی بمقتول وکشته شدن زید بوجوه مختلفه متعدده مثلاً خبر دهد یکی که زید را فلانی کشته است ودیگری گوید که او را کسی دیگر سوای آن فلان بقتل آورد وهمین سان یعنی سومی گوید که او را فلان کس دیگر کشته است پس حاصل می شود جزم ویقین بکشته شدن زید هرچند شک واقع شود در قاتل یعنی مجتمع علیه ومتفق علیه مقتولیت زید میباشد پس ناگزیر بتصدیق بآن بهره میشود واختلاف آنان در تعیین قاتل مزیل چنین تصدیق که بمقتولیت زید بود نمی گردد وهمچنین هرگاه جماعتی بحکایات مختلفه از شجاعت کسی وسخای آن کس خبر دهند پس بیشک وبیگمان بوجود شجاعت وسخا وجود آن مخبر عنه علم وتصدیق حاصل میشود هرچند در هر حکایت خاص از حکایات مذکوره آنان شک واقع شود یعنی قدر مجمع علیه ومتفق علیه آنان شجاع وجواد بودن مخبر عنه میباشد که بالاتفاق مبین ومخبر از آن میباشند باختلاف آنان در تعیین سنوح خاص از صور صدور شجاعت وجود پس درین امر زائد بر نفس اصل مخبر بها یعنی شجاعت وجود زایدست اختلاف کردن آنان در امر زائد در اصل وشجاعت وجود از آله یقین وثبوت گمان نمیکند - مترجم گوید که در ما نحن فیه ومبحوث عنه چنین گفته شود که اتفاق جماعت کثیره بر صدور معجزات دیگر سوای معجزه قرآنی که خود هنوز موجودست بر وشنیکه جاحدی هرگاه نیروی تمیز وقوت دریافت با صفت انصاف بگوهر خود داشته باشد مجال انکار رویارای جحود ندارد دبرین گفتارست که همانا معجزات کثیره از حضرت

خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر وہویدا شد ندپس نفس صدور معجزات بعلم جازم ثابت ہرچند در مواقع صدور بسبب عدم تواتر شک واقع شود نفس صدور معجزات مثبت رسالت پس مدعا حاصل
اُردو ولیکن سوائے قرآن مجید کے جو معجزہ موجود اور متواتر ہے دوسرے معجزونکی بابت جو حضرت خاتم الانبیاء صلعم سے صادر ہوئے ثابت کرنا اوسی وجہ سے جسکا یہہ مسئلہ کہ ذکر کیا گیا موجب اور مثبت ہوا اور علم اور تصدیق بخشی یعنی خبر آحاد مشتمل اوپر قرینہ مصدقہ کے اور یہہ قرینہ مصدقہ ابہی ذکر کیا جاویگا انشاء اللہ تعالے اور صرف ظن پر کفایت نہین کیجاتی پس ضروری ہے اعتماد کرنا اوپر اون خبرونکے جو مفید ہون علم کے پس خبر واحد اور ایسے ہی خبر دو مرد عادل کے جب مفید یقین کی نہین ہوتی یعنی اوس سے یقین اور تصدیق حاصل نہین ہوتی اسواسطے اوس سے استدلال اور حجت لانا بہی صحیح نہین ہوتا لیکن وہ خبر کہ جو علم کے مفید اور تصدیق کی منتج ہو خبر احاد ہوتی ہے جبکہ قرینہ مصدقہ پر مشتمل ہو یعنی اون خبرون کے ساتھہ ایسا قرینہ موجود ہو جس سے دلمین تصدیق آوے اور دوسری خبر متواتر خواہ لفظاً اور معنیً متواتر ہو خواہ صرف معنیً اور اخیر یعنی متواتر معنوی کی مثال ایسی ہے کہ ایک جماعت کہے اور خبر دے کہ بیشک زید مارا گیا مگر مختلف وجہون سے مثلاً ایک مخبر تو کہے کہ زید کو فلان آدمی نے مار ڈالا اور دوسرا کہے کہ نہین فلان دوسرے نے مار ڈالا اور اسیطرح ہر ایک دوسرے کو قاتل بیان کرے پس ان مخبرون کی خبر سے زید کی مقتولیت کا علم بالجزم وبالیقین حاصل ہوتا ہے اگرچہ قاتل کے باب مین شک واقع ہوا اور ایسے ہی ایک جماعت مختلف حکایتون سے کسی شخص کی شجاعت اور سخاوت سے خبر دے پس بیشک اوس مخبر عنہ کی شجاعت اور شجاعت کی نسبت علم جازم اور تصدیق حاصل ہوگی اگرچہ خاص ہر حکایت کی نسبت شک پیدا ہو۔ مترجم کہتا ہے کہ بسبب حصول علم جازم اور تصدیق کا یہہ ہوتا ہے کہ پہلی مثال مین زید کے مقتول ہونے مین سب متفق اگرچہ ہر ایک مخبر قاتل اوسکا جدا بیان کرتا ہو پس متفق علیہ یعنی اصل مقتولیت جسپر وہ جماعت متفق ہے بالتصدیق اور قاتل کی تعیین ایک زائد امر ہے اوس سے کچھہ مطلب نہین اسواسطے کہ اگر اس زائد امر مین شک پڑے تو اصل کو یعنی زید کی مقتولیت کو تصدیق سے علیحدہ نہین کرتے اور دوسری مثال مین اصل اور مایۂ اخبار نفس شجاعت اور سخاوت مخبر عنہ کی ہوتی ہے جون اوسمین ان مخبرونکی جماعت متفق مین اسواسطے حکایتونکا اختلاف اس تصدیق کو زائل اور معدوم نہین کرتا اب ہمارے کلام جس سے بحث اور گفتگو ہے

یعنی سواے قرآن مجید کے جسکے معجزیت ہر شخص عاقل با انصاف پر اظہر من الشمس ہے اور اب تک اوسکے اعجاز
مین کچھ کمی اور نقصان واقع نہین ہوا اور معجزون کے باب مین جو حضرت خاتم الانبیا محمد مصطفے صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم سے ظاہر ہوئے جماعت کثیر متفق ہے اگرچہ وقوع کی صورتون مین مختلف ہون پس اصل
یعنی صدور معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بخوبی ثابت اور مصدق اور بعلم جازم معلوم اور
جو بسبب خبر آحاد مواقع صدور مین یعنی کیفیت مین اختلاف واقع ہو تو یہ اختلاف اصل صدور معجزات
کا مخل اور حارج نہین پس جب اصل صدور معجزات ثابت رسالت ثابت اور یہی ہے مطلوب **عربی**
ولنا علے اثبات نبوة هذا النبي من الاخبار كل واحد من الاقسام الثلثة اذا نظر بعين الانصاف
فاما الخبر المحفوف بالقرينة فاقول هذا النبي قد اخبر في كتابه . باختصاص كل نبي من الانبياء
السالفة بمعجزات كثيرة من غير فن الكلام وجعلها وسيلة لاثبات نبوة مثلا اخبر عن موسى
بان له تسع آيات الى فرعون وملائه ومثله عن عيسى وهكذا والعقل يحكم باستبعاد ادعاء
النبوة من هذا الشخص مع اظهاره المعجزة لنفسه مع عدم امكان صدور المعجزة عنه
فنقول لا شك في وجود بعض اخبار الآحاد عند المسلمين في معجزة هذا النبي واذا ضم اليه
ما مضى من الاستبعاد يفيد العلم بعد التخلية والانصاف **فارسی** و بر ثابت کردن معجزات این
نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مارا خبرہا اند موجود کہ ہر یکے ازآن ازین سہ گانہ اقسام اند یعنی یکے اخبار
آحاد مشتمل بر قرینہ مصدقہ دویمی خبر متواتر لفظاً و معنیً سویمی خبر متواتر معنیً ہرگاہ نگریستہ آید بدیدۂ
انصاف لیکن خبرے محفوف ومشتمل بر قرینہ پس بیانش چنین گویم کہ این نبی صلعم خبر دادہ در کتاب خود
یعنی قرآن مجید کہ بر آن حضرت صلعم نازل شد بمخصوص بودن ہر پیغمبری از پیغمبران پیشین بمعجزات
کثیرہ غیر از فن کلام یعنی غیر از معجزہ فصاحت و بلاغت گفتار کہ معجزۂ مختصہ ہمین حضرت صلعم ست و قرار داد
آنرا وسیلہ بر ثابت کردن رسالت و نبوت خودش مثلاً خبر داد از حال موسی کہ ازآن علیہ السلام نہ
معجزہ باہرہ سوی فرعون وگروہ او ہویدائی رسید وہمین سان از عیسی علیہ السلام یعنی احیار
موتی وابرا ابرص واکمہ معجزآن وہمین سان از دیگر پیغمبران یعنی از معجزات داؤد وسلیمان
علیہما السلام برکشاد آنچنانکہ در قرآن مفصل مذکور اند برین تقدیر عقل ہمہ مستبعد میداند توانش
نداشتن چنین مدعی نبوت صلعم با صدار معجزات باوجود دعوی نبوت بر زبان داشتن وبہر خودہم

وجود معجزه بیان کردن پس میگوییم که شک نیست در موجود بودن بعض اخبار آحاد نزدیک اهل اسلام در
ذکر معجزات این نبی صلعم پس هرگاه قرینهٔ این امر با این اخبار آحاد پیوندیده و منضم شود مفید علم
جازم شود بعد تخلیه و انصاف مترجم گوید که ایضاح بیان چنین که هرگاه نبی ما صلی الله علیه وآله وسلم
کتابی معجز مثبت رسالت و نبوت خودش پیش کرد و دعوی نبوت خودش بر زبان آورد و درین آسمانی
کتاب خود موجود است که از انبیا معجزات صادر میشوند مصدقهٔ نبوت در رسالت آنان و از پیشتر
انبیا معجزات آنان بر کشاده گشت برین تقدیر خالی از دو حال نیست یا نبی صلعم تصدیق و اثبات
دعوی نبوت خودش معجزات بنمود یا نمود پس اگر بنمود فهو المطلوب حاجتی نیست بدر از کشیدن سلسلهٔ گفتار
و اگر ننمود و از اصدار آن زبون آمد درینصورت باشندگان ملک عرب که مبعوث فیهم بودند ایمان
آوردند یا نیاوردند ثانی یعنی ایمان نیاوردن آنان خود بدیهی البطلان است از برای آنکه خود
بموافق و مخالف اظهر من الشمس است که بعد دعوی نبوت تا زمان وفات شریف الوف الوف باشندگان
عرب و دیگر اقوام ایمان آوردند بآن استواری که به تهیه جهادات و غزوات و قتل و اعدام اهل اشراک
و سیآت از جان و مال دریغ نکردند و جنبی بکار نیاوردند و هرگاه ایمان آوردن الوف الوف مردم
لاسیما مشرکان عرب که لجاج بر طبایع آنان غالب میباشد علی الخصوص معشر قریش که بتحریک حسد و عناد
که بآن خلاصهٔ موجودات صلعم بیشتری از آنان در محاربه و مقاتله جان دادند و انجام کار با سعادتیان
و خردمندان آن گروه با ایمان مشرف شده بمقاتله با اعدا دین بنیان اسلام را چنان استواری استوار
کردند که بنیان مرصوص را مصداق آمد مبرهن و همه هویداست پس ثابت شد ظهور معجزاتی که تمام عرب را
بمنزل ایمان آورد ورنه عقل سلیم در غایت مرتبه استبعاد و استغراب بعید و غریب می داند که مدعی نبوت
خود فرا نماید که نشان نبوت ظهور معجزات است و گوید که من هم معجز آورد فرجود نما هستم و باز از صدار
معجزات زبون آید و با وصف ظهور عجز و زبونی از اصدار معجزات الوف الوف مردم باو ایمان
آرند و در راه او از جان و مال دریغ ندارند و از اعدا دین دمار و هلاک بر آرند پس چنین قرینه
مصدقه آن اخبار آحاد را که درباره دیگر معجزات سوای معجزهٔ قرآنی مصدق و موید اند بخبر آحاد
را نازل منزله تواتر آورد و قوله بعد التخلیة والانصاف یعنی چنین استبعاد بر کسی کشاده میگردد
که اوهام باطله و هواجس عاطله را از میان بر آورده در میانه نفس خودش و فکر درست و عقل سلیم تخلیه میدهد

وانصاف رار ہروش پیش گیرد ودانگری بکار آرد اُردو اور ہمارے پاس اخبار آحاد مین سے واسطے ثابت کرنے نبوت ان نبی صلعم کے تینون قسم کی خبرین ہین یعنی ایک تو خبر آحاد جو قرینہ مصدقہ پر شامل ہو اور دوسری خبر متواتر لفظاً اور معنیً تیسری خبر متواتر صرف معنی پس خبر آحاد جو قرینہ مصدقہ پر شامل ہے یہہ ہے کہ ان نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی کتاب مین یعنی آسمانی کتاب جو ان صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی خبر دی کہ ہر نبی انبیا مین سے جو اگلے زمانے مین تھے بہت سے معجزون کے ساتھہ مختص اور مخصوص تھے سوا معجزۂ کلام یعنی معجزۂ کمال بلاغت اور فصاحت کے اور ان نبی صلعم نے اس معجزۂ کلامی یعنی قرآن مجید کو اپنی نبوت کے ثابت کرنیکا ذریعہ اور وسیلہ قرار دیا مثلاً موسی کی نبوت سے خبر دی کہ اوس علیہ السلام نے نو معجزے غالب دکہلائے فرعون اور اوسکے گروہ کو یعنی سانپ کیصورت دکہلانا اپنے عصا کو اور ایسے ہی خون اور جوئون اور ڈڈیونکا اور آخر رودنیل کا شق کرنا اپنے عصا کے مارنے سے اور سوا اسکے دوسرے معجزے اور ایسے عیسیٰ کے حال سے خبر دی کہ اوس علیہ السلام نے مردہ کو زندہ کیا فالج والے اور ابرص اور اندہے مادر زاد کو اچھا کیا اور اسکے سوا دوسرے معجزے اونکے اور ایسے ہی یعنے دوسرے پیغمبرون جیسے داؤد اور سلیمان علیہما السلام کے معجزے آسمانی کتاب مین مذکور ہین اب عقل سلیم نہایت بعید سمجھتی ہے کہ یہہ نبی صلعم خود بیان کرین کہ ثبوت نبوت کی واسطے معجزونکو ظاہر کرنا ضرور ہے اور آپ ہی نبوت کا دعوی کرے اور بیان کرے کہ مین بہی معجزون کے ساتھہ مبعوث ہوا ہون اور پہر اوس سے معجزونکا ظاہر ہونا ناممکن ہو یہہ بات تو درست عقل ہرگز تسلیم نہین کرتی پس ہم کہتے ہین کہ درباب معجزون ان نبی صلعم کے اہل اسلام کے پاس اخبار آحاد موجود ہین بیشک ولاریب اور جب ان اخبار آحاد کے ساتھہ استبعاد کا قرینہ لگا دیا جاوے تو مفید تصدیق اور علم جازم کے ہوتے ہین بعد تخلیہ اور انصاف کے یعنی جب عقل سلیم کو وہمون اور تعصب کے ہاتہہ سے چہوڑا کر درمیان اوسکے اور درمیان نفس کے تخلیہ کیا جاوے اور انصاف کا راستہ پیش نظر ہو۔ مترجم کہتا ہے کہ مؤلف رح کا یہہ کلام ایک ایسی قوی برہان ہے کہ منکر نبوت کو ملزم کرسکتی ہے اس ایضاح سے کہ جب مدعی نبوت دوسرے نبیون کے معجزے بیان کرے اور یہہ بہی کہے کہ معجزونکا ظاہر ہونا نبوت کا مصدق ہوتا ہے اور آپ ہی نبوت کا دعوی کرے اور کہے کہ مین بہی معجزون کے ساتھہ مبعوث ہوا ہون اور معجزہ دکہانے سے محض عاجز ہو پس یہہ امر دو حال سے خالی نہین یا یہہ کہ مبعوث

فہیم یعنی جس گروہ مین وہ نبی صلعم مبعوث ہوا ہو معجزے دیکھکر ایمان لاوین یا نہین پس اگر پہلے شق ہے یعنی باشندگان ملک عرب معجزے دیکھکر ایمان لائے تو مدعا ثابت یعنی ظاہر ہونا معجزونکا ایسے مدعی نبوت صلعم سے اور دوسرے شق یعنی ایمان نہ لانا مبعوث فہیم کا بسبب نہ دیکھنے معجزون کے خود ظاہر البطلان کسواسطے کہ تاریخی کتابین اسلامی دین کے دشمنون کے خود موجود ہین کہ چند روز مین لاکھون آدمی ایمان لاے ایسی مضبوطی اور استواری سے کہ رسول اللہ صلعم کی محبت اور خدا کی راہ مین اپنی جان و مال سے دریغ نرکھا اور تھوڑے وقت مین باوصف کمی سامان کے اور قلت آدمیون کے روم اور مصر اور ایران کی سلطنت چھین لی اور ابتک یہہ سلطنت سلاطین اسلامیہ کے قبضہ قدرت مین ہین اب تیسری شق وہی اور باقی ہے اور وہ یہہ ہے کہ لاکھون آدمی عرب کے بدون دیکھنے کسی معجزہ وسحر بردست کے صرف مدعی نبوت کے کہنے سے ایمان لاے اور جہادات اور غزوات مین اپنی جانون اور مالونکو ہیچ سمجھا اور مشرکون اور مخالفون دین کو برباد کرڈالا تو یہہ شق عقل سلیم کے نزدیک بعید ہے علی الخصوص بوادید حال عرب کے کہ جنکی طبیعتو نمین لجاج اور سختی ہوتی ہے خصوصاً مشرکان قریش جو ان مدعی نبوت کے بسبب حسد اور رشک کے دلی دشمن تھے یہانتک کہ بہتون نے لڑائیان کرکے اپنی جان دی پس عقل درست ہرگز تجویز نہین کرتی کہ بغیر دیکھنے معجزون کے اور وہ بھی بہت ظاہر کہ جیسے قرآنی معجزہ کہ ابتک ویسا ہی ہے جیسا کہ بروقت ظہور کے تہا ایمان لاے ہون پس یہہ قرینہ مصدقہ اون اخبار آحاد کو منزلہ اخبار متواترہ کے پہونچاتا ہے پس وہمون اور دشمنی سے چھوٹنا اور انصاف کو مدنظر رکھنا شرط ہے اور دراصل اور فی نفس الامر ہدایت الٰہی جلشانہ عزوجل واما الخبر المتواتر لفظاً فنقول لاشک فی کون القرآن صادراً منہ جاریاً علی لسانہ عندنا وعند غیرنا اما عندنا فظاہر واما عند غیرنا فللخبر المتواتر عن المسلمین قاطبۃ بحیث لا یحتمل اتفاقہم علی الکذب فیہ فیحصل الجزم بہ للغیر جزماً لا یداینہ شک ثم اقول کما انہم اتفقوا علی ہذا الخبر کذلک اتفقوا علی صدور المعجزۃ منہ فی الجملۃ والکل یقولون بہا من دون تفاوت بینہما فاذا حصل العلم من خبرہم الاول فلا وجہ لان لا یحصل العلم من خبرہم الاخیر اذ لا تفاوت فی الخبرین نعم ذہن الغیر لما کان مشوباً بالشبہۃ فلا یجزم بالاخیر مع جزمہ بالاول فعلیہ بالتخلیۃ فارسی اما خبر متواتر لفظاً پس گویم کہ در صادر

شدن قرآن مجید از آن نبی صلعم و جاری بودن آن بر زبان آن علیه الصلوة والسلام شکی و گمانی نیست
یعنی همه کس بیگمان میدانند که از زبان وحی ترجمانش جریان یافت و این امر نزدیک ما خود ظاهر ست
لیکن نزدیک غیر ما یعنی مخالفان دین اسلام پس بسبب تواتر خبر از اهل اسلام همه آنان بر وی شکی احتمال
ندارد که چنین گروه کثیر همه و سراسر آنان بر کذب متفق شوند پس ازین ره غیر ما را نیز علم بالجزم باین امر
حاصل میشود چنان علم جازم که نزدیک آن نمی آید شکی از شکوک پس گوییم که آنان یعنی سراسر و سربسر اهل اسلام
آنچنانکه اتفاق کردند برین خبر یعنی صدور قرآن مجید و جریان آن از زبان آنحضرت صلعم همین سان
اتفاق کردند بر صادر شدن معجزه فی الجمله و همه و سراسر اهل اسلام قائل اند بآن بدون تفاوت در میان
آن دو یعنی اول صدور قرآن مجید از زبان آنحضرت و دویمی معجزه بودنش پس هرگاه از خبر اول آنان
علم حاصل شد یعنی بصدور و جریان قرآن از زبان آن صلعم پس وجهی نیست بهر حاصل نشدن علم بالمعجز
از خبر دویمی آنان از برای آنکه در میانه هر دو خبر تفاوتی نیست که از آن یکے را راست و دویمی را کاست
تصور کرده آید آری هرگاه ذهن و فکر غیر اهل اسلام با شبهات آمیخته است پسین خبر یعنی معجزه بودن
قرآن مجید جزم و باور نمیکند با آنکه بواده کثرت قائلان که اتفاق آنان بر کذب احتمال ندارد نخستین خبر
یعنی صدور و جریان قرآنرا باور میکند پس بایسته و ناگزیر است بروی تخلیه یعنی رهانیدن اش نفس خود را
از شبهه ـ مترجم گوید که استدلال مؤلف رحمه الله تعالے باثبات معجزه بودن قرآن مجید بخبر متواتر اهل
اسلام نسبت آن کسان ست که بفن بلاغت آگاه نیستند از بهر آنکه آگاهان فن بلاغت بدریافتش مراعات
مقتضیات مقام و احتواء اسرار خفیه که از هر کلمه اش باندک تامل بر گشاده میگردند در دانستن اعجازش بخبر
هر چند همه متواتر لفظاً و معنی بود نیاز ندارند خود آشکارا بنگرند که اعجازش بهر جو درست و هرگاه خود همه
عیان بود حکایت را در آن چه بار و اخبار را بهویدا کردنش چه کار و گذشت از اعجاز بلاغت آنان که
بمقاصد عالیه رسالت که تهذیب اخلاق و حسن معاملات و اخلاص طاعات و سود برآمدن عبادات و اقبال
و توجه باطن سوی حضرت مبدا اعلے جلشانه بود و افزون ازین مبادی این امور که تزکیه نفوس از
رذائل و تحلیه آن بالفضائل و ازاله زنگار سیات از مرآت ضمیر و دل بدو... کشیدن از زخارف
دنیای دون که مقدمات آن مقاصد عالیه بود راه برده باشند اعجاز این آسمانی کتاب قدسی
خطاب همه هویداتر دریابند که در بیشتر مواقع در آیتی یا دو سه آیه اینهمه مقاصد حمیده و مآرب عالیه

برگشاده است معجزیت این جاویدی معجزه آشکارا تر از خورشید در نیمروز می نگرند درین صورت
چنین راز دریابان گشاده درون را سوی خبر متواتر چه احتیاج هما نا بیخبران ازین هر دو روش
محتاج اند بسوی تواتر اخبار مثبت اعجاز این قدسی کتاب و کلمه فی الجمله در قول مصنف رح صدور المعجزة
فی الجملة مشعر بهمین معنی ست که گروهی از خردمندان اعجازش بوادید کمال بلاغت که از دایره مقدرت
بشر خارج ست دریافته اند و گروهی دیگر بوادید احتوار و اشتمال این خداوندی کتاب مقاصد عالیه
مذکوره را و گروهی بوجوه دیگر پی باین راه برده اند الغرض همه وسراسر درباب خرد باسعادت که یزدان
والا بمقتضای ارادت ازلی و مشیت لم یزلی خودش آنان را در روز ازل نیک روزان و سعادت
اندوزان مقدر کرده است در معجزه بودن قرآن مجید متفق اند و اهل باطن ارباب تصوف اعجازش باین
راه دریافتند که همانا ایزدی گفتار ظهری و بطنی دارد یعنی ظاهر معنی اش شرائع و نوامیس و طرق عبادات جسمانیه
امور ست و باطن و فحاوی آن بشوارق معارف و بوارق لطائف تابشگاه روان افروز پس اعجازش
ازین رو همه هویدا دانند و در تفسیر آن دلاویز گفتارها که جان بفریبد و بشنیدن آن دل از پیکری
خواسته دتنی آرزوها بر شکیبد بر زبان و در نامه رانند و این هنگام مصداق این بیت همین دائمی
معجزه آسمانی کتاب راست در دل می نشیند سخنوری می فرماید **بیت** بهار عارض و حسنش دل و جان
تازه میدارد ❊ برنگ اصحاب صورت را ببوار باب معنی را ❊ و دانش گشایان همه وجوه را فراهم و نیز
هر یکی را جداگانه و نیز به پیوستن سراسر وجوه و رهروشهاے اعجاز بمعجزیت آن راه بردند نظر برین فرمود
صدور المعجزة فی الجملة یعنی معجز بودنش متفق علیه و مجمع علیه ست و وجوه آن بعدت و کثرت این بود
گفتاری که خامه را بی خواسته از زبان چکید و نامه اش پسندیده در نوردِ خود دش کشید واللہ ولی التوفیق
اردو لیکن دوسری قسم اثبات معجزه رسول اللہ صلعم کی خبر متواتر لفظاً یعنی خبرین سب مخبرونکی
اسمین لفظاً اور معنی متفق هون پس هم کهتے هین که شک نهین صادر هونے مین قرآن مجید کے نبی صلعم
سے اور جاری هونے مین اوسکی زبان سے آنحضرت صلعم کی همارے نزدیک اور همارے سوا اورون
کے نزدیک بهی لیکن همارے نزدیک تو خود ظاهر هے اور همارے سوا اورون کے نزدیک بوسیله
خبر متواتر کے سارے اور تمام مسلمانون سے جنکی نسبت جهوٹ پر متفق هو جانیکا احتمال بهی نهین هوسکتا
یعنی شرقاً و غرباً لاکهون بلکه کرورون آدمی کا ایک جهوٹی بات پر اتفاق کر لینا احتمال کے قابل نهین

چہ جاے علم جازم کہ وہ خود محال عادی ہے پس اس سبب یعنی موجود ہونے خبر متواتر کے ہمارے غیر
کو بہی ایسا علم جازم حاصل ہوتا ہے جسکے پاس شک آ نہین سکتا پہر مین کہتا ہون کہ سب اہل اسلام
سراسر اور سربسر جیسے کہ اس صادر ہونے اور جاری ہونے پر قرآن مجید کے رسول اللہ صلعم کی زبان
سے متفق ہین ایسے ہی متفق ہین اوپر صادر ہونے معجزہ کے فی الجملہ اور اون دونون باتون کے
قائل بدون تفاوت اور فرق درمیان ان دونون کے یعنی اہل اسلام سراسر اور سربسر جیسے کہ
متفق ہین اس امر پہ کہ بیشک قرآن مجید خدا کا کلام رسول اللہ صلعم کی زبان سے صادر ہوا ویسا
ہی بے تفاوت اور بلا فرق بالاتفاق قائل ہین کہ رسول اللہ صلعم سے معجزے صادر ہوئے فی الجملہ
یعنی قرآن مجید اور دوسرے معجزے مخفی نرہے کہ فی الجملہ سے مراد یہہ ہے کہ سواے قرآن مجید کے
باقی معجزون کے باب مین جم غفیر کا اتفاق اگرچہ کسی خاص معجزہ کی نسبت اتفاق نہو مگر اصل صدور
معجزات مین متفق ہین کہ بیشک و بیگمان حضرت خاتم الانبیاء صلعم سے معجزے صادر ہوئے ۔ پس جب
حاصل ہوا علم جازم اونکی پہلی خبر یعنی صدور اور جریان کلام ایزدی جلشانہ کی پس کوئی ایسی وجہہ
نہین کہ جس سے اونکی اخیر خبر یعنی قرآن شریف کے معجزہ ہونیکا علم جازم حاصل نہو کسواسطے کہ ایک
خبر متواتر کو تصدیق کرنا اور دوسری متواتر خبر کو نہ ماننا اور اوس سے علم جازم نہونا ترجیح بلا مرجح
ہے اسواسطے کہ دونون خبرونین کچہہ بہی تو تفاوت نہین ہان ہمارے غیر کا ذہن اور فکر اگر شبہون
سے بہرا ہوا ہو تو اوسکو لازم ہے تخلیہ یعنی اپنے ذہن کو شبہون سے چہوڑانا اور دہون اور حسد اور
عناد سے پاک رکہنا ۔ مترجم کہتا ہے کہ مصنف صاحب رح کا استدلال یعنی برہان اور حجت لانا بمراد
ثابت کرنے معجزے قرآنی کے بسبب خبر متواتر لفظاً اور معنی کے بلحاظ اور بہ نسبت اون لوگون کے
ہے جو فن بلاغت سے آگاہ نہین اور نہین تو فن بلاغت کے کامل ماہر خود بے وساطت خبر متواتر کے
مقتضیات بلاغت کے مراعات سے جو اس آسمانی کتاب مین غایت درجہ پر ہے ایسے کہ انسان کی عقل
اونکے تمام اور کمال کے جان لینے سے عاجز اور درماندہ ہے اور نیز کلمات کی نظر سے کہ ہر ایک کلمہ اوسکا
اسرار مخفیہ پر مشتمل ہے جو تہوڑے سے تامل اور فکر سے خود کہلجاتا ہے پس انکے نزدیک بوسیلہ کمال بلاغت
اونکے جب اس مقدس کتاب کا معجز ہونا خود ظاہر اور موجود ہے در نیصورت ایسے کاملونکو اگر انصاف
کا راستہ نہ بہولین خبر کیطرف خواہ متواتر ہو خواہ خبر آحاد کیا حاجت ہے خود مشہور ہے عیان را چہ بیان

اوران کاملون کے سوا وے ارباب فہم اور اصحاب خرد جو رسالت کے مقاصد عالیہ اور مآرب کلیہ سے بخوبی آگاہ ہین یعنی جانتے ہین کہ رسالت سے مقصد یہی ہوتا ہے کہ ایک پاکیزہ نفس کامل انسان اللہ تعالے کی جناب سے ایک امت کی یا سب امتون کی تعلیم کے واسطے مقرر اور برگزیدہ ہوکر آوے اور اونکو یعنی مبعوث فہیم کو بُری خوؤن اور ناپاک عادتون سے اور بدمعاملون سے پاک صاف کرے اچھے اخلاق سے مہذب ہونا اور حسن معاملات کام مین لانا اور گناہ اور شرک اور کفر اور فسق وفجور سے بچکر اچھے عقیدے اور نیک خصلتین سیکھنا اور کام مین لانا اور دنیا اور اوسکے زخارف سے کراہیت کرنا اور آخرت کی رغبت رکھنا اور اللہ سبحانہ وتعالے کیطرف متوجہ ہونا اور اسکے سوا ایسی ایسی باتین اور ایسے ایسے کام تعلیم کرے کہ جس سے دنیا مین بآرام نیکنام اور آخرت مین بہشت کی نعمتون اور ابدی حیات سے شادکام رہین اور کبھی اونکو غم اور ملال اور موت سے رنج اور دکھہ نہ پہونچے پس یہہ مقاصد عالیہ کئی کئی آیتون قرآنین بلکہ بعضی جگہہ صرف ایک آیت مین ایسی خوبی سے بیان ہوے ہین کہ جس سے نیک سمجہہ باانصاف آدمی جسکا دل تعصب کی کدورت سے پاک صاف ہو بالیقین جان سکتا ہے کہ بیشک یہہ خداوندی وحی دائمی معجزہ ہے انسان کی قدرت اور طاقت سے بالکل باہر چنانکہ مین مترجم اس رسالہ کے ختم ہونیکے بعد ضمیمہ اور ملحقہ کے کئی آیتون کی تفسیر سے یہہ بات اظہر من الشمس آنکھون والون کو دکہادونگا انشاء اللہ تعالے پس کامل عقلون اور روشن طبیعتونکو اسکے اعجاز کے دریافت کرنے مین خبرون متواتر اور خبرون آحاد کیطرف ہرگز ہرگز احتیاج نہین اور سوا اسکے ارباب معارف نے بفحواے اس حدیث کے کہ ہر آئینہ قرآن کیواسطے بطن اور ظہر ہے یعنی سواے معانی ظاہری کے ان ہی کلمات مین معرفت اور حقیقت کے اسرار ایسے چھپے ہوئے ہین کہ جس سے راہ خدا کا طالب کامل عارف بن سکتا ہے ظاہر کلام تو ہمکو شرایع اور نوامیس اور عبادتون جسمانی کا راستہ بتاتا ہے اور باطن اوسکا وہ اسرار اور غوامض تعلیم کرتا ہے کہ جس سے عقل کو روشنی اور روح کو خوشی حاصل ہوکر اس جہان ناپایدار کی ہوسون اور خیالون سے چھوڑکر اللہ تعالے کیطرف کہینچتا ہے چنانکہ تفسیر عارف کامل حضرت محی الدین بن العربی مین صاف موجود ہے اور سوا اسکے اور تفسیرین اہل معارف کی اس مطلب کے کفیل اور قرآن مجید کے دائمی اور ظاہر معجزہ ہونیکی دلیل ہین اور جب اس قسم کی تفسیرین مطالعہ مین آتی ہین تو بے شک

اس مشہور بیت فارسی کا مصداق یہی مقدس کلام سمجھہ مین آتا ہے شاعر رحمہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا ؎
بہار عارض حسنش دل وجان تازہ میدارد ٭ برنگ اصحاب صورت را ببوار باب معنی را ٭ یہی قرآن
مجید یعنی رنگ ظاہری کلام سے ارباب شرائع کو تعلیمات قدسیہ سے سرور ابدی اور حیات دائمی بخشتا
ہے اور بو سے جو اسی رنگ کے ساتھہ ہے نفس ناطقہ کو معرفت کی لذت مین غرق کرکے زندگانی
جاویدی عطا کرتا ہے حاصل کلام حضرت مؤلف رسالہ کا لفظ فی الجملہ سے یہہ ہے کہ وجوہ اعجاز اور
دلائل معجزیت کی متعدد لیکن نفس معجزیت اور اصل اعجاز واسطے خاص و عام کے بخبر متواتر لفظی
اور معنوی ثابت اور محقق اور سب کا ملون اہل اسلام بلکہ عموماً مسلمانونکا متفق علیہ ہے یہہ تہوڑا
سا کلام قلم سے بے خواستہ ٹپک پڑا ہدیہ احباب کیا گیا کہ اس ترجمہ کے دیکھنے والون کو اس سے فایدہ
پہونچے بعون اللہ تعالےٰ وہو المستعان **عربی** اما الخبر المتواتر معنی فنقول ان المعجزات والکرامات
التی ضبطها الاصحاب باسنادها المختلفة اربعة آلاف واربع مائة واربعون والاکثر
منضبط باسناد متعددة کادان یبلغ اسناد بعضها حد التواتر فحصل من تلك الاخبار
المختلفة العلم بالقدر المشترك منها وهو کون هذا الشخص ذا معجزة فی الجملة وذالك
کاف فی ثبوت بنبوة وان لم یعلم خصوص المعجزة اذ لا دخل للخصوصیة فی اثباته لان الجزم
بالمعجزة اذا انضم بدعوی النبوة جزما یتم ثبوت النبوة وان لم یعلم خصوص المعجزة وبالجملة
لا یفید الخبر بما هو خبر شیئا من العلم الا اذا کان محفوفا بالقرینة او کان متواترا لفظا او معنیً
والجمیع متفق فی الاخبار بمعجزات هذا النبی واذا احتمل عدم افادة العلم من خصوص کل من
الثلثة فعلیك بانضمام الثلثة بعضها الی بعض فانه یفید العلم جزما **فارسی** اما خبر متواتر معنی
پس میگوئیم کہ معجزات وکرامات یعنی خارق عاداتیکہ از حضرت خاتم الانبیا صلعم در معرض تحدی و
معارضہ بہویدائی رسید و آنرا معجزہ نام افتاد کہ عاجز کرد و زبون کرد متحدیانرا وخارق عادات
دیگر کہ در غیر معرض معارضہ ومقام تحدی بہ پیدائی درآمدہ وآنرا بنام کرامات تعبیر رفت چار ہزار
وچارصد وچہل اند آن قدر یکہ اصحاب تدوین باسناد مختلفہ در حیز ضبط آوردہ اند ونہاد
بیشتری ازینہا قریب ست کہ بحد تواتر رسد پس ازین اخبار مختلفہ قدر مشترک فیہ یعنی انچہ کہ ہمہ معجزات
در آن مشترک اند صاحب معجزہ بودن این شخص یعنی رسول خدا سید الانبیا صلعم ست پس باین

مشترک فیه علم جازم حاصل میشود هرچند خصوص معجزه دانسته نگردد از بهر آنکه خصوصیت را در معجزیت معجزه
دخلی نیست که بآن ثابت شود از بهر آن که علم جازم بصدور معجزه هرگاه با دعوی نبوت منضم و مقرون
شود ثبوت نبوت را مثمر و منتج میگردد هرچند خصوص معجزه دریافته نگردد و بالجمله نفس خبر ازین حیثیت
که خبرست مفید علم بچیزی نمیشود و علم جازم حاصل نمیشود صرف از نفس خبر مگر وقتیکه آن خبر محفوف و مشتمل
بود بر قرینه مصدقه یا آن خبر متواتر بود خواه متواتر لفظاً و معنی یا صرف متواتر معنی و این هر سه هوثقات
متحقق اند در اخبار معجزات این نبی صلعم یعنی لختی را قرینه مصدقه با خبر پیوندیده علم جازم می بخشد و لختی
دیگر را تواتر لفظی و برخی دیگر را تواتر معنی آنچنانکه اندکی پیش ازین برگزارده آمد و هرگاه احتمال فائده
ندادن هر یکے ازین ثلثه مذکوره بجداگانگی و انفراده بدل رسد پس لازم گیر همه سه را به پیوند دادن
باهمدگر و یکجا کردن یکے با دیگری تا افاده کند علم جازم را **اردو** ولیکن خبر متواتر معنیٰ پس یہ کتابون
کہ تحقیق معجزے اور کرامتین کہ جنکو اصحاب نے مختلفہ سندون سے جمع کیا ہے چار ہزار چار سو چالیس
ہین اور اکثر ان معجزون اور کرامتونمین سے متعدد سندون سے منضبط ہین ایسے کہ قریب ہے کہ
بعضونکی سندین تواتر کی حد تک پہونچ جاوین پس ایسی مختلف خبرون سے ایک قدر مشترک کی نسبت علم
جازم حاصل ہوجاوے اور قدر مشترک عبارت ہے ایک ایسے امر سے جو ساری خبرونکا حاصل مقصود
ہو جیسے اس جگہہ صاحب معجزہ ہونا ان نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فی الجملہ اور یہی امر کافی ہوتا ہے نبوت
کے ثابت ہوجانیکے باب مین اگرچہ خصوص معجزہ نجانا جاوے اسواسطے کہ معجزہ کی معجزیت مین خصوصیت
کو تو دخل ہی نہین یعنی کسی قسم اور کسی فن سے ہو مگر دوسرے آدمی سوائے مدعی نبوت کے وہ کام
لا نہ سکین اوسکی مانند لانے سے سب عاجز ہون جیسے کہ اس سے پہلے ذکر کیا گیا اسواسطے کہ معجزے
کے علم جازم کے ساتھہ جب نبوت کا دعوی ملجاوے تو نبوت کے ثابت ہوجانیکا پہل دیتا ہے اگرچہ
بالخصوصیت وہ معجزہ جانا نجاوے اور بالجملہ خبر اس حیثیت سے کہ خبر ہے علم بالجزم کے مفید نہین ہوتی
مگر اوسوقت کہ قرینہ مصدقہ پر مشتمل ہو یا متواتر ہو لفظاً اور معنی اور یہ سب متحقق ہین معجزونکی خبرون
کے جو ان نبی صلعم کے معجزون سے دی گئین اور جب احتمال ہو علم جازم کے حاصل نہونے کا ہر واحد
سے ان تینون مین سے تو لازم ہے ان تینون کو جمع کرلینا یعنی ایک کو ساتھہ دوسرے کے ایک جگہہ
تاکہ ان تینون کے مجموعہ سے علم بالجزم حاصل ہو **عربی** وهذا بخلاف معجزات سائر الانبياء فانه

اخبار معجزاته لو سلم فانما تكون محفوفا بالقرينة لا غير فانظر ايها العاقل بعين الانصاف اذ
لا ينبغي لك على الله حجة بل قد تم حجة الله عليك في امر نبوة هذا النبي فانك اذا اردت
النظر في اصل المعجزة فعليك بالنظر الى القرآن العظيم كما بينا اعجازه الى يوم القيامة واذا
اردت النظر الى امثال سائر المعجزات فعليك بالنظر الى كتب الاصحاب المدونة لبيان
المعجزات فان احتمال الهزل والهذيان لا يتصور بهذا المقدار خصوصا عن الاعلام وعليك
بتحصيل اليقين من اليقينين والنظر الى الاخبار بمعجزات سائر الانبياء اذ ليس فيها الا بعض
الحكايات فربما لا يفيد ظنا فضلا عن العلم فكيف يترك العاقل اليقين بالشك **فارسي** واين
بخلاف معجزات همه پيغمبران پيشين روزگار است پس هر آئينه معجزات آنان اگر تسليم هم كرده شوند پس خود اين
نيست كه آن معجزات صرف مشتمل بر قرآن مصدقه خواهند بود نه جز آن يعني نه باخبار متواتره لفظا و نه
متواتره معنى پس بنگر اي هشيمند بديدهٔ انصاف وچشم دادبين تا باقی نماند ترا بر خدا تعالى حجتی بلكه
حجت خداوندی بر تو تمام شد در بارهٔ ثبوت نبوت اين نبي صلعم پس هرگاه خواسته باشی ديده كشادن
سوي معجزات پس بر تو ناگزير است نگريستن سوي قرآن مجيد آنچنانكه بيان كرديم معجزه بودن و فرجود
بركشودن آن تا يوم الجزا ارستاخيز روز وهرگاه اراده كنى نگريستن سوي همه معجزات ديگر يعنى
معجزاتی كه سوای قرآن مجيد هم از آن سيد المرسلين صلعم هويدائی رسيده پس بر خود گير خواندن
كتب اصحاب پس هر آئينه احتمال هزل وهذيان يعني باين اندازه هرزه گفتاری كردن وشوريده
سری گفتار كشادن باين اندازه تصور نمی گنجد خصوصا از ناموران و فرازين رتبتان پس لازم گير
بيك يقين از دو يقين يعني يك يقين معجزات رسول الله صلعم كه در كتب مصنفه مشهوران بالصدق
وناموران گرامی پايه شناختگان باسما و انساب خود شان باهمه تصريح بقيد ازمنه واسنا دو بناموران
ديگر از اكابر دين اسلام مذكورا اند ويقين ثانى بعكس ونقيض يقين اول پس ازين دو يقين هر يقيني را
نه خواسته باشی بر گير و نظر بگشا سوی اخبار معجزات همه پيغمبران ديگر كه نبوده است در آن جز حكايات
كه بسا هنگام مفيد ظن هم نميشوند حصول مرا جازم خود فراز تر وافزون تر از آنست يعني هرگاه چنين
افسانها افادهٔ ظن كه فرود ترين پايهٔ علم باشد نميكنند علم جازم كه در رتبهٔ قصوى ودرجهٔ عليا ست
خود چسان حاصل شود پس هر خردمند هشيار دل هيچگونه رها كند يقين را بشك وگمان مترجم گويد كه

قول حضرت مصنف رساله رحرفان اخبار معجزاتهم بوسلم را معنی چنین خیزد که اول کتب انبیاء پیشین که احبار
نصاری بتراجم السنه متعدده چون عربی و فارسی و اردو و از عبرانی زبان ترجمه کرده باشاعت آن
در ممالک هند در بذل جهد قصوری نکرده اند و آن همه را بائیبل نام گزارند ازین رو که نام مدونان اصل
صحف و زمان تدوین آن بوجه من الوجوه معلوم نیست بلکه جابجا از کتب عهد عتیق بفهم می در آید که تدوین
و تالیف آن صحف پس از مرور اعصار ممتده و انقراض ازمنه طویله صورت بست نظر بر این قابلیت آن
ندارند که تسلیم کرده شوند از بهر آنکه اگر به حکایات و سراسر افسانه ها صرف بهمین نظر که در کتابی مرقوم است
هرچند نام مصنف و زمان تصنیف هم قطع نظر از استاد دریافته نگردد قابل قبول و واجب التسلیم داشته
شوند افسانهاے مندرجه کتاب قصهٔ حاتم طائی و افسانه امیر حمزه و الف لیله و بوستان خیال را
همه راست و سراسر به پیرایهٔ کشیده و بوقوع در آمده بی کاست ندانستن از چه رو بود بلکه ترجیح بلا
مرجح آید چون هر دو در مجهول الحال و نامعلوم الاسم بودن مدونان و دانسته نشدن تطبیق حکایات
باصل حال محکی عنه برابر اند و برین تقدیر بائیبل را که در میزان نامعتبری با کتب افسانه مذکوره ببله
تساوی اند بپذیرفتن و واجب الاذعان دانستن و مذکوره کتب افسانها را باور نکردن بر چه بنا بود
پس یا هر دو را بتصدیق و اذعان برسنجند و یا هر دو را از پایهٔ اعتبار بر اندازند درینصورت بکتب
سیر اسلامیه که مدونان مشهورین بالصدق و العدالة باسناد موثقه و اعتماد کامل نگارش بسند و
ضعف راوی یا قوت آن آشکارا برگزارند و علاوه برین بزرگان دیگران مندرجات را تنقید کردند
و سره از ناسره که سهواً از مدونان کتب به تحریر در آمده باشد جدا نمودند باظهار ضعف یا موضوع بودن
آن روایت آنچنان که از کتب احادیث و صحف سیر نگرندگان با انصاف این معنی آشکارا تر میگشاید
پس برین معتمدات و مستندات به تنقید رسیده دیده ناگشادن و از مندرجات آن چشم بربسته معجزات
سرور پیغمبران را مشکوک فیها گمان بردن و بچنین رشته پندار و باطل وهم بگرداب انکار رسالت
و حجود نبوت آنحضرت خاتم الانبیاء صلعم افتادن و خود را بدریای رگ خیز ابدی شقاوت غرق
کردن راست اندیشی را خواسته نبوده است ایزد تعالی اینهه را دیده راست بین عطا کناد بدره
بجای برند اللهم آمین **اردو** اور یہہ یعنی رسول اللہ صلعم کے معجزے دوسرے پیغمبروں کے
معجزوں کے برخلاف ہین اسواسطے کہ بالتحقیق اگر انکے معجزوں کی خبرین تسلیم بھی کر لیجاوین پس

سوا اسکے نہین کہ یہہ خبرین صرف مشتمل ہونگی اوپر قرینہ کے یعنی اعتبار کرنا ایسی خبرونکا صرف اسی وجہ سے ہوگا کہ ایک قرینہ سچ ہونے کا موجود ہے اور بس یعنی نہ اخبار متواتر لفظاً نہ متواتر معنیً ن ہے ہوشیار دانشمند انصاف کی آنکھہ سے دیکھہ تا کہ تیری حجت اللہ سبحانہ و تعالے پر باقی رہی بلکہ اللہ سبحانہ و تعالے کی حجت ان نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ثبوت نبوت کے باب مین تجہہ پر تمام ہوگئی پس اگر اصل معجزہ کو دیکھنا چاہے تو قرآن مجید کو دیکھہ لے جیسا کہ ہم نے بیان کیا ہے کہ اوسکی معجزیت قیامت تک باقی ہے اور جو اوسکے سوا دوسرے معجزے آنحضرت صلعم کے دیکھنا اور دریافت کرنا چاہے تو کتابین اصحاب تصنیف کے جو معجزات کے بیان مین موجود ہین دیکھلے کہ بیہودہ گوئی اور بیکار باتین بنانے کا احتمال نہین خصوصاً ایسے نامور عالمون سے پہر تجہپر لازم ہے دو یقینون مین سے ایک یقین یعنی یا تو یقین سچ کا یا جھوٹ کا اور پہر نظر کرنا طرف خبرون معجزون اور دوسرے پیغمبرون علیہم السلام کے اسواسطے کہ اون خبرون مین سوای حکایتون کے اور کچھہ نہین پس اکثر اوقات ایسی حکایتین ظن اور گمان کی بہی مفید نہین یقین اور علم جزمی تو اس سے بڑہ کر ہے پس عقلمند آدمی کیونکر چھوڑ سکتا ہے یقین کو ساتھہ شک کے مترجم کہتا ہے کہ مصنف رح کا یہہ قول فان اخبار معجزاتہم لو سلم کے معنی یہہ ہین کہ کتابین معجزون اگلے پیغمبرون کی جنکو مسیحی عالمون نے بہت کوشش اور اپنے زعم مین کمال تصیح کے ساتھہ عربی اور فارسی اور اُردو زبان مین ترجمہ کیا اور سارے ہندوستان مین پہیلائی ہین قبول کرنے اور مان لینے کے قابل ہرگز نہین کسواسطے کہ اصل کتابون کے جنکے یہہ ترجمے ہین مصنفون کے نام بہی مذکور نہین کہ کس نے اور کس زمانے مین تصنیف فرمائین بلکہ توریت کے ملحقات سے بہی سمجہا جاتا ہے کہ حضرت موسی کے زمانے کے بعد جب مدتین گذر گئین یہانتک کہ کوئی آدمی اونکے مقبرہ کا بہی نشان ندے سکا تالیفات ہوئین اور ایسے ہی اناجیل اس صورت مین ان کتابونکو ایسے مجہول مصنفون اور نامعلوم زمانون تصنیف کی ہوئین کو کیونکر مانا ...ین خود انصاف فرمائین اس صورت مین ایسی معتبر کتابین قبول اور تسلیم کے لایق ہین جنکے مصنف علم اور زہد اور تقوی اور دینداری اور خداشناسی مین مشہور ہون اور اونہون نے معتبر سندون سے راوی اول تک یہہ سلسلہ پہونچایا ہو اور پہر تصنیف اور تالیف کے بعد دوسرے نامور عالمون پرہیزگارون نے انکے مندرجات کو کمال

دقت اور غایت تحقیق اور انصاف سے پر کہہ کر جس روایت کا کوئی راوی ضعیف پایا ہو اوسکی
روایت کو ضعیف کہدیا ہو اور جس روایت کا پتہ نپایا ہو یا اپنے اون قاعدون اور قانون سے
جو واسطے پرکہنے کہوٹے کہرے حدیثون اور محقق اور مشتبہہ روایتون کے ٹہرائی ہین برخلاف پایا
اوسکے باب مین بیان کردیا کہ یہہ موضوع ہے یعنی بنائی ہوئی ہے اب دیکہنا چاہیئے کہ مصنف اور
مدون ایسی کتابون کے کیسے سچے اور کیسے نامور ہین پہر مین کہتا ہون کہ نظر بکمال تحقیق علماے اسلامی
نے ایک فن خاص ایجاد کیا یعنی اسمار الرجال کہ جسمین راویون کے نام اور القاب اور راوون کے
سارے حال کہ مضبوط حافظے والے تہے یا کبہی سہو مین پڑجاتے تہے مذکور ہین یہانتک کہ جب کسی راوی
کو دریافت کیا کہ یہہ راوی کسی حدیث کو اپنے پاس لکہکر کہتا تہا تو اسخیال سے کہ شاید اسکے حافظہ مین
ضعف ہوگا اوسکی روایت کو ضعیف سمجہا اور اسکے سوا جب تک کسی روایت کو دوسرے راویون
کی روایتون سے مضبوط نکرلیا نمانا اب دیکہنا چاہیئے اہل اسلام کی احتیاط اور کمال کوشش کو
بنا رعلیہ ایسی معتبر کتابونکی نسبت یقین نہ لانا اور اسکے مندرجونکو مشتبہہ اور مشکوک گمان کرنا بلکہ
بے دلیل اور بے حجت انکار کرنا کونسے انصاف کا مقتضا ہے اور کونسی ٹہیک سمجہ کا نتیجہ ہے
انصاف تو یہہ ہے کہ مجہول مصنفون کی کتابون کو چہوڑ دین اور جو صرف اسی بہروسے پر کہ
اگلے زمانون کی کتابین ہین ہر چند انکی تصنیف کا زمانہ محض مجہول ہو اور مصنفونکا حال تو درکنار
نام بھی معلوم نہو انکے مندرجات کو یقین کے قابل سمجہنا چاہیے تو مین کہتا ہون کہ اس لحاظ اور
ایسی سمجہ سے جتنی کہانیان کہ حاتم طائی اور امیر حمزہ اور بوستان خیال اور الف لیلہ وکلیلہ دمنہ اور
انکے سوا جسقدر کہ ہندوون نے دہرنگی بنائے ہین چونکہ قصون اور کہانیونکی کتابون مین موجود
ہین بے شک واجب التسلیم اور ضروری الیقین ہوسکتے ہین اور نہین تو ان دونون قسم کی کتابون
مین سے جنکے مضمونون مندرجہ کے مطالب ساتہہ اصل حال اور نفس الامر اور واقع کی صاف اور
سچی دلیلون سے پائی نجاوے ایک قسم یعنی کہانیونکی کتابونکو تو ... ایک گپ اور بک سمجہنا اور
دوسری بعینہ ایسی کتابونکو جنکا بیشک اور بے گمان ایسا ... ہو الہامی کتابین کہنا اور انکے
مندرجات کو سربسر سچا جاننا اور شک اور شبہہ کو اون سے دور سمجہنا کس ہوشیاری اور عاقبت
اندیشی اور دینداری کا ثمرہ ہے اللہ سبحانہ وتعالے اسکو درست فہم اور ٹہیک سمجہہ بخشے اور سیدہا

راستہ دکہلادے آمین **عربی** فالحمد للہ الذی ھدانا لھذا وما کنا لنھتدی لولا ان ھدانا اللہ

**فارسی** پس ہمہ ستایش مرخدائرا کہ راہ راست بنمود مارا بسوی این و نبودیم ما کہ راہ یابیم بسوے

آن اگر بمارا راہ ننمودی او تعالے جلشانہ **اردو** پس سب تعریفین ہین ایسے خدا تعالے کو جس نے

ہمین سیدہا رستہ دکہایا طرف اسکے اور ہم نتہے کہ سیدہا رستہ پا وین اگر اللہ تعالے ہمکو سیدہا

رستہ نہ بتاتا **عربی** ھذا اما اردنا ایرادہ طلبا للاختصار اذ فیہ الکفایۃ لاھل الانصاف

ومن اراد الاطلاع علے تفصیل الادلۃ فیھا فعلیہ بمطالعۃ مطولات الاصحاب **فارسی** این ست

انچہ کہ ما آوردنش درین نامہ درخواستیم بہ پژوہش و جستجوی کوتاہ گفتاری از بہر انیکہ بندست

داد پسندانرا و ہرکس کہ آگہش خواستار بود کہ رہبرہا دفرنودہا را برکشادہ و برخوگافتہ دریابدبس

برخودگیر دنگاہ کشادن بر درازدیدہ نامہاے دیگر اصحاب یعنی دیگرنامہ ہاے کہ در آن رہبرہای

ہمین پیغمبری حضرت خاتم الانبیا صلعم بدلائلے کہ خردپسند دوم دو دیدہ ور با انصاف بردانش

نگار بند و باشتکاراترین برگذارش برسردہ وہویدائی ہمہ برکشادہ و وانمودہ اند بنگرد کہ بشیدہ

ترو آشکارا بیش آگہش آرد آنگاہ اگر یزدانی خواست برراہ یافتن اش روائی یافتہ باشد بہانا

برراہ آید و برہنجار کج گام فرسا نشود پس آنگاہ بکشاید او را انچہ بکشاید و یزدان والاست برہمہ کا

توانا و بہ پنہان شدہ رازہا دانا و بسوی اوست بازگردیدن ہمہ ہستی دران از فرازین ر

فرودین جہان وادست یگانہ خدای ہستی و بآفرینش آرندہ فرازی و پستی میکند ہرچہ میخواہد

و می بخشد ہرکرامی خواہد مترجم گوید یزدانش بیامرزاد بردانش پژوہان باخرد کہ دانش در گوہر

و طبعی با ہنر دارند بہ پنہانی نماناد کہ این گزیدہ نامہ خردی گفتاریست گفتار آرا بہ سزدیدہ نگاریست

دانش رادرہا برکشا نوسیرہ گران را کہ مناظران باشند آموزگاری سوے راستہ ہنجار الزام

خصم را ہنما کہ در اثبات نبوت وہویدا کردن سروری رسالت حضرت فرازین رتبت ۵ سرور

این پاک گہر ٭ جز خداوند ٭ ہمہ برتر ٭ اولین نقش خامۂ ہستی ٭ سرآغاز نامۂ ہستی ٭ مصطفے

برگزیدۂ یزدان ٭ کہبد گہنجاے رازہا ٭ پاک گفتار پاک ترکردار ٭ برگزین کردۂ جہان داد اش

گو ہر محمد عربی ٭ مکی و ہاشمی و مطلبی ٭ مکہ از مقدمش فروزان ہور ٭ طیبہ از مرقدش درخشان نوش

از خدایش درود جاویدان ٭ تا جہانست وہست وبود جہان ٭ والا دانشی خردگستر فرزانہ تابان

گوہر گفتار آرای دانش نگار ہنر سرمایہ برکشادہ گفتار کہ خدای جہانش گزیدہ مزدار زانش فرماید
واز پاک مینو درہا بر رخش برکشاید نگارش بست وسخن بفرزانگی برکشادہ یزدانش پژوہان دادنش
وبراستی خواستاران بر فروزیدہ کنش منتی نہادہ داد گفتار آرای دادہ خوش بیانی راد
برکشادہ ہر بر سرودہ اش شایستگی آن دارد کہ خرد پژوہان بر دل نگارش بندند و فرزانگان
دادنش کارنامہ خردش پسند ندمانا ژرف اشارات در حجاب عبارات پنہان داشتہ
وشگرف اسرار را ہویدا کردنش سر برافراشتہ باز کشادن بربستہ ہایش بے آنکہ راز دان پالی
نہفتہ رازہا برکشا کشایندہ اش گردد لختی بدشواری بودہ بنا برین خرد کشای پردہ از روی
اسرار آن برنکشودہ اینک کہ ایزدی توفیق بکارم بود بفرزانان والا سروری کہ نام نامی
اش در رو گاہ ہمین ترجمہ برنگاشتم برکشادہ ترجمہ را بافزایش انچہ در ہنگام نگارستن
ترجمہ بر دلم ریخت ہویدا کنی لختی از رازہا برشمردم و رزودا بہ پیش آمد ناگزیری کارہا آغاز شد
بپایان بردم اگرچہ دل میخواست کہ زنجیرۂ گفتار در باز کشاد مقصود لختی بیش ازین برکشیدہ
آید اما موانعی وعوائقی کہ باز کشادنش را ہنگام نیست ازین کارم باز داشت اکنون اگر خواستہ
توانا خداوند دانا خداست رسالہ دیگر کہ بضمیمہ وملحقہ اش نام برگزارم برکشادہ تر برنگارم کہ یادگار
بماند دانش خداوند انش خوش کنند خرد خدیو انش پسند ندیزدان کارساز برین ستودہ
کارم بخشیدہ مزدار زانش فرماید وبکلید آسمانی فیض درہاے بستہ کاریم برکشاید ہمچنین
بادبرکت حضرت سید المرسلین مصداق وما ارسلناك الا رحمة للعالمين اللهم صل عليه
وعلى آله وصحبه اجمعين وسلم الى يوم الدين وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين
والعاقبة للمتقين اُردو اور یہ ہے جبکا ہمنے ارادہ کیا تہا بمراد مختصر لانے کے اسواسطے
کہ اسیقدر بیان مین کفایت ہے انصاف والونکو اور جو کوئی ارادہ رکہتا ہو مطلع ہونیکا تفصیلی
دلیلوان سے پس وہ شخص لازم پکڑے اپنے اوپر مطالعہ کرنا بڑی بڑی لمبی چوڑی کتابوں
جو اصحاب تصنیف یعنی اہل اسلام کے زبردست پیشوا علماء نے ایسے بیانون مین تصنیف
کی ہین اور ان کتابونمین ایسی پاک وصاف عقلی اور نقلی دلیلین لائے ہین کہ جنکو عقل پسند
کرتی ہے اور ان آنکہون والا ٹہیک سمجہ اس پاک دین مضبوط شریعت کی سچائی اپنے دل اور سر کی آنکہون سے

آفتاب سے زیادہ روشن دیکھ لے امید ہے کہ سچے دین کے مطالب اور سیدہا رستہ ڈہونڈہنے والے سمجھدار بے تعصب کو اون کتابون کا مطالعہ کرنا اللہ کا سچا بندہ بنا سکتا ہے اگر خداوند تعالے سبحانہ نے اوسکی ہدایت چاہی ہو اسواسطے کہ اوسی قادر مطلق یگانہ برحق کی قدرت کے ہاتہہ مین ہین سب کام اور اوسکے ارادت ازلی کے بغیر کوئی کام ظہور مین نہین آتا وہی ہے سبکا مالک اور وہی ہے اکیلا خدا کوئی اوسکا شریک نہین اور محمد رسول اللہ اوسکے پیغمبر ہین برگزیدہ درود بہیجو اونپر اور سلام - آب اہل دانش ارباب دین کی خدمت مین مترجم خاکسار گنہگار عرض کرتا ہے کہ یہ مختصر رسالہ جسکا مین نے ترجمہ کیا اگرچہ دیکھنے مین بہت مختصر ہے جو نو ورقون سے زیادہ نہین مصنف کامل عالم عدیم المثیل فاضل مفقود البدیل رحمہ اللہ تعالے نے جو مناظرہ کے فن مین باکمال ہین اور رشاقت عبارت اور ادای معانی اور بیان مین اونکو ایک ملکہ بدیع حاصل ہے اس ایک کوزہ مین مطالب عالیہ کے دریا بہر دئے ہین - سبحان اللہ یہ بہی ایک ظاہر سچا نشان ہے دین اسلامی کی سچائی کا اور سب دینونپر زبردست اور غالب ہونے کا اس تصریح سے کہ جس دین مین ایک ایک عالم ایسے ایسے رسالے مختصر تصنیف کرکے دین کے مخالفون کو کہلا ہوا الزام دیکر بیہودہ اور بے صرفہ گفتگو کرنے سے بستہ زبان اور بردوختہ لب اور بالکل مبہوت کردئے اور سچے دین دارون کو صاف دکہلاوے کہ اسلامی شریعت کیسی سچی ہے جسکے سارے قانون اور سب باتین نیکی سمجھ والونکو دین اور دنیا کی خوبیون سے آگاہ کرتی ہے اور دونون جہان کی خوبیان بخشتی ہین اور حقیقت مین یہہ رسالہ ایک معجزہ ہے حضرت خاتم الانبیاء سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کہ جنکی شریعت کے عالم عجزہ سے بیان کرنے مین معجزہ دکہاتے ہین اپنی خوش بیانی اور عقلی دلیلون کے لانے سے بیشک اور بے گمان مصنف صاحب رحمہ اللہ تعالے نے کرامت کی ہے مگر انکی سحر بیانی زیادہ اوسوقت کہلی کہ جب اس رسالہ کی شرح بہت تفصیل اور توضیح سے لکہی جاوے اسواسطے اگرچہ چاہتا تہا کہ ہر عبارت کے تحت مین مطالب عالیہ بیان کئے جاوین مگر مختصر ترجمہ کی کفالت جو مجہہ مترجم ہیچمدان خاکسار نے کی تہی اوسمین اختصار کلام مطمح نظر تہا اسواسطے اب بارادت الہی جلشانہ [illegible] خاص ہے یعنی اول عربی عبارت اور اوسکے تحت مین فارسی ترجمہ اور اس ترجمہ کے تحت مین اردو ترجمہ ایک جداگانہ رسالہ لکہونگا اور اس نو تالیف جداگانہ رسالہ کا نام ضمیمہ یا ملحقہ

رکھونگا انشاءاللہ تعالے اور اس رسالہ مین بیان کرونگا کہ بعثت حضرت رسول اللہ صلعم سے پہلے
شرک اور کفر اور تبیح رسمون اور غایت فسق اور فجور نے روی زمین کے ملکون کو جنکا حال معلوم ہے
گہیر لیا تہا خداے مہربان نے اپنے بندون کی ہدایت کیواسطے خاتم الانبیا بہیجا جسنے توحید او
تمجید الٰہی جلشانہ پہیلائے اور کفر اور شرک اور ناپاک رسمون شیطانی کا مونکو بالکل مٹا دیا اور ان
خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو خود مکمل تہے اپنے اصحاب اخیار اور اپنے ال پاک اور اپنی سارے
پیرونکو کامل بنا دیا اسواسطے اس رسالہ مین جسکی تالیف کا باعتماد توفیق اور اعانت الٰہی جلشانہ
کے وعدہ کرتا ہون اول اوسوقت کے گروہون کی ضلالت اور گمراہی تاریخی کتابون سے ذکر کرکے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فضائل عالیہ اور مکارم اخلاق جس سے اونکا خاتم الانبیا و سید المرسلین
ہونا مدلل اور مبرہن سبکو معلوم ہوجاوے اور اونکے سرآمد معجزہ یعنی قرآن مجید کے اعجاز کی دلیلیں
اور اونکے باب مین پیشین گوئیان انبیا سابقین علیہم السلام کی یہود اور نصرانیون کی کتابون
سے ذکر کرکے اونکے اصحاب کبار اور آل اطہار اور اصحاب معارف شعار رضی اللہ تعالے عنہم اجمعین
کے بالاجمال والاختصار مدارج عالیہ اور مناقب رفیعہ بیان کئے جاوینگے بعون اللہ تعالے وھو
المستعان تمر ترجمۃ الرسالۃ بعون اللہ تعالے ببرکۃ صاحب الرسالۃ اللھم صل علیہ
علے آلہ وصحبہ اجمعین وسلم

تمت

بقلم ہیچ رقم کمترین محمد علی اکبرآبادی